رجوع کرو اس کے قوانین کو مطالعہ کرو تو تم اپنی خوشدلی کی حالت بر بحال ہو جاؤگے۔ یہ امر بظاہر بعید از قیاس معلوم ہوتا ہے۔ لیکن حقیقت میں انسان کی جسمانی بہبودی کی شرایط میں سے ایک رنج بھی ہے جیسے کہ زندگی کے متمتع ہونے کی شرائط میں سے موت ہے۔ اسیواسطے جسمانی مسرت و انبساط کے لئے قوانین فطرت کے موافق چلنا چاہیے۔ ان قوانین کے معلوم کرنے اور مشاہدہ کرنے کے لئے خدائےتعالیٰ نے عقل دی ہے۔ بس جو کوئی اس عطیہ الہٰی کے کام میں لانے کے اندر قصور کریگا۔ اور اپنی ہستی کے قوانین کے مطابق چلنے میں غفلت کریگا۔ اُس کا ضرور یہ نتیجہ وہ پائیگا کہ بیمار پڑیگا اور رنجیدہ خاطر ہوگا+

انسان خود اپنی ذات کے لئے قوانین فطرت کے خلاف کام کرتا ہے جسکے سبب سے مصیبتیں اپنے سر پر لاتا ہے سُست پڑا رہتا ہے۔ بھوک سے زیادہ کھانے لگتا ہے جسکے سبب سے بدہضمی وگنٹھیا وصرع کے امراض میں مبتلا ہوتا ہے۔ جب بہت شراب پینے لگتا ہے طرح طرح کے امراض رعشہ ضعف معدہ وسقوط اشتہا اسکے شکار کرنیکے لئے قدم اُٹھاتے رہیں+

اسی طرح آدمیوں کے گروہوں پر آفت آتی ہے کہ نہ وہ اپنے ضلعے میں پانی کے نکاس کا انتظام کرتے ہیں۔ نہ اپنی گلی کوچہ کی صفائی کا اہتمام کرتے ہیں۔ عوام الناس میں بہت سے آدمی اکٹھے ہوہو کر ایسے

مسکنوں میں رہتے ہیں کہ جو اپنے ہمسایہ کے متعفن ہوا کے آنے سے مسموم نیم جان ہو جاتے ہیں اور جس سے بخار۔ ہیضہ اور اور وبائیں پیدا ہوکر پھیلتی ہیں۔ اور موت اور تباہی کو اپنے ساتھ لے آتی ہیں۔ ایسی حالتوں میں جو مصیبتیں اور بلائیں نازل ہوتی ہیں آدمی خود اپنے اوپر لاتا ہے اس لئے کہ ان کے انسداد کا علم جس کا حاصل کرنا اسکے اختیار میں ہے وہ نہیں حاصل کرتا +

قاعدہ۔ ہے کہ آدمیوں کے تنفس سے کاربونک ایسا نکلکر ہوا میں ملتا ہے۔ اگر وہ پھر سانس کے ساتھ پھیپھڑے میں ہوا کے ساتھ جائیگا تو زہر کا اثر پیدا کریگا۔ اس لئے اگر خراب ہوا کے نکالنے اور صاف ہوا کے آنے کا انتظام نہیں کیا جائیگا تو جہاں آدمی بہت سے جمع ہوکر رہیں گے وہاں کی ہوا میں سمیت پیدا ہو جائیگی۔ انسان کو صحت پر تازی اور صاف ہوا اثر عظیم رکھتی ہے +

ناقص غذا سے وہ نقصان نہیں پہنچتا ہے۔ جو ناقص ہوا سے۔ جس شخص کی عمر چودہ برس سے زیادہ ہو اس کو بند مکان میں چوبیس گھنٹہ کے اندر چھ سو مکعب فیٹ اور چودہ برس سے کم عمر کے لئے آٹھ سو مکعب فیٹ ہوا چاہیے اور ہر گھنٹہ میں پانچ دفعہ باد کش سے بدلنی چاہیے تاکہ صاف تازی ہوا آتی رہے۔ جو ہوا سانس کے ساتھ آدمی کے اندر سے نکلتی ہے وہ اس سے زہر آلودہ ہو جاتی ہے کہ اس کی جگہ ہمیشہ تازی ہوا کی

ضرورت بند مکانوں میں ہوتی ہے۔ اگر آدمی کسی تنگ و بند مکان میں سو رہے تو بہ تدریج کم و بیش اُس کا دم سینہ میں گھٹنے لگے گا +

حیوان سے انسان کی حالت بہتر کرنے کے لئے اوّل ضرورت یہ ہے کہ اُس کے واسطے مکان ایسا بنایا جائے کہ جسمیں وہ تندرستی کے ساتھ رہ سکے۔ کیونکہ دُنیا میں آدمی کے لئے گھر ہی سب سے بہتر مدرسہ ہے۔ بچے اسی میں پل کر بڑے ہوتے ہیں۔ بُرے بھلے اخلاق اسی میں سیکھتے ہیں۔ گھر ہی انسانیت و شائستگی و تہذیب کی تعلیم گاہ ہے۔ اچھے گھر میں ظاہر و باطن کی صفائی پیدا ہوتی ہے۔ بُرے گھر میں اخلاق کی موت آتی ہے۔ اور نجاست ظاہری اور خباثت باطنی پیدا ہوتی ہے۔ گھر کی تعلیم سرسری نہیں ہوتی کہ وہ سر سے نکال دی جائے۔ عارضی نہیں ہوتی کہ الگ کر دی جائے۔ بلکہ وہ شیر کے ساتھ آدمی کے جسم و دل میں داخل ہوتی ہے اور جان کے ساتھ جاتی ہے +

گھر کو فقط کھانے پینے اور سونے کی ہی جگہ نہ خیال کرنا چاہیے بلکہ ایسی جگہ سمجھنی چاہیے کہ جہاں ہم اپنی آپ عزت کرنے کی حفاظت کر سکتے ہیں۔ دل کا آرام اور چین پاتے ہیں۔ خانگی خوشیاں مناتے ہیں۔ تین چوتھائی چھوٹی چھوٹی برائیاں جو ہمکو ذلیل کرتی ہیں۔ اور بڑھکر جرم و عصیاں ہو جاتی ہیں وہ سب اپنی آپ عزت کرنے سے اور خود داری سے دُور ہو جاتی ہیں۔ گھر میں صفائی و محبت و عقلمندی کے عزم پیدا کرنے چاہئیں

جس سے وہ ایسا بن جائے کہ جہاں راحت دلی حاصل ہو اور اُسکے
ارکان پر خاصکر بچوں پر فیض رساں اثر پہنچے۔ ان مطالب کے حاصل
کرنے کے واسطے گھر میں محنتی اور تعلیم یافتہ عورت کا ہونا ضرور ہے۔
گھر کی خوشی و ناخوشی عورت ہی کے اختیار میں ہوتی ہے۔ کوئی قوم
آگے نہیں بڑھ سکتی۔ جب تک قوم کے گھروں کی ترقی و درستی نہ ہو۔
اور گھر کی ترقی عورت ہی کے توسل اور توسط سے ہوسکتی ہے۔ عورتوں
کو سکھانا و بتلانا چاہیے کہ گھر کس طرح آرام گاہ بنتا ہے۔ جس گھر میں عورت
بہ نہ چاہے گو وہ گھر گھر نہیں ہے بلکہ سونے اور کھانے کا مکان ہے۔
جسمیں آسائش و آرام کم ہے اعلےٰ۔ ادنےٰ۔ متوسط آدمیوں کے مکانات
بہت ہی کم ایسے ہوتے ہیں کہ وہ صحت و تندرستی کے محافظ ہوں اور
اُن میں آسائش و آرام ملتا ہو۔ امراء کے مکانات بھی غربا کے ایسے
مکانات سے چاروں طرف گھرے ہوتے ہیں کہ قوم میں حفظ صحت کا
کوئی اُصول جاری نہیں ہوتا۔ ہماری عادت ہی میں داخل نہیں کہ مکانوں
کو تعمیر اِس نظر سے کریں کہ اُن میں حفظ صحت ہو۔ غربا سستے کرایہ کے
مکانات لینے پسند کرتے ہیں۔ کچھ اِسپر خیال نہیں کرتے کہ کرایہ کی بچت
یُوں غلت ہو جائے گی کہ غلیظ مقامات پر بُرے مکان میں رہنے سے
بیماریاں ستائینگی اور اس کے سبب سے حکیم اور دوا میں رُوپیہ خرچ
ہوگا اور بیماری کے سبب سے جو بیکاری ہوگی اُسکی زیر باری ہوگی۔ غرض

مکانات کی اس بے عنوانی سے ہم اپنی دولت اور عزت کا نقصان کرتے ہیں۔ مریض رہتے ہیں۔ موت کو جلد بلاتے ہیں۔ ہمارے مکانات میں ایسی بے آرامی ہوتی ہے کہ اگر مہذب ملکوں کے حکما بھی آن کر اُن میں بسیں تو وحشی ہو جائیں۔ غرض اس طرح کے مکانات کی دُرستی سے رُوپیہ بچانا کچھ انتظام اور کفایت شعاری کی بات نہیں ہے بلکہ فضولی ہے۔ غربا کے مکانات کی خرابی کے سبب سے متوسطین و امرا کا بھی بڑا نقصان ہوتا ہے۔ اِن کے کاموں میں حرج ہوتا ہے۔ اِن کے کارخانے بند ہو جاتے ہیں۔ مہذب ملکوں میں اس کا بڑا اہتمام کیا جاتا ہے کہ غربا کے لئے ایسے مکانات تیار کرائے جائیں کہ جن میں اُن کی صحت کی حفاظت ہو۔ ہمارے شہروں اور قصبوں اور دہات میں مطلق اِس طرف توجہ نہیں کہ جو مکانات اپنی ہوا سے امراض کو پیدا کرتے ہیں اُن کی بیخ کنی کی جائے۔ اور اُن کے بجائے اچھے مکانات تیار کرائے جائیں۔ یہ خرابی زیادہ تر دہات میں ہے۔ زمیندار گو اور طرح کی بڑی بڑی جرأتیں و ہمتیں خیرات کے کاموں میں کرتے ہیں۔ مگر وہ اپنی رعیت کے مکانوں کی طرف ذرا خیال نہیں کرتے کہ وہ اس طرح تنگ رہتے ہیں جیسے کہ زمینداروں اور علاقہ داروں اور دولتمندوں کو ضرور ہے کہ وہ اپنی توجہ غربا کے مکانات کی اصلاح کی طرف کریں کہ جن سے اُن میں حفظ صحت ہو۔ اِس سے غربا ہی کو فائدہ فقط نہیں حاصل ہوگا۔ بلکہ اُن کو خود بھی

ہزاروں مکانات دیہات میں ڈھلنے کے قابل ہوتے ہیں۔ اُنکو چاہیے کہ زمیندار مسلہ کراکے ایسے مکانات بنوادیں کہ رعیت اُن میں صحت و تندرستی کے ساتھ آباد رہے۔ ایسے مکانوں کے بنانے میں جس میں رہنے والوں کو تندرستی حاصل ہو کچھ تھوڑا ہی سا روپیہ اِن مکانوں کی بہ نسبت زیادہ بنانے میں لگتا ہے۔ کہ جن میں تندرستی رہنے والوں کو نہ حاصل ہو۔ صرف اُن کے بنانے والوں کے لیئے دو باتیں ضرور ہیں کہ وہ حفظِ صحت کی شرائط جانتا ہو اور اُس کے لئے سامان مہیا کرنے پر آمادہ ہو۔ ظاہر ہے کہ دونو طرح کے مکانوں کے لئے۔ زمین۔ اینٹ۔ چونے اور مصالح کا خرچ یکساں ہے۔ پاکیزہ و ناپاک ہوا کی قیمت ایک ہے۔ روشنی مفت ہے۔ پس جو گھر ایسا خوشگوار بنا ہوا ہو کہ جس میں رہنے والے تندرست رہیں اور ایک کفایت شعار نفیس مزاج اُسکا مہتمم ہو تو پھر وہ گھر آرام دہی و خوشدلی کا گھر ہے۔ اِس میں جتنے تعلقات رشتہ مندی کے ہونگے وہ نہایت خوبی کے ساتھ اپنے جلوے دکھائینگے۔ خاوندوں کو بیوی۔ بچوں کی آوازیں نغموں سے کم نہ معلوم ہونگے ہمسائے اچھے معلوم ہونگے۔ ایسا گھر فقط گھونسلا ہی عقل حیوانی کا نہ ہوگا بلکہ بچوں کے لئے تعلیم گاہ دلوں کی عبادتگاہ۔ آندھی و بارش کے طوفان سے بچنے کیلئے امن گاہ۔ محنت کے بعد آرام گاہ۔ غمگین حالت میں تسلّی گاہ۔ کامیابی کی حالت میں فخر و ناز کرنے کا مقام۔ غرض ہر حال میں ہر وقت خوش کرنیوالا

ہوگا۔ سارا علم صحت فقط اس ایک لفظ صفائی میں آجاتا ہے۔ صاف ہوا۔ صاف پانی۔ اسکے دو اجزاء اعظم ہیں۔ جہاں نجاست۔ غلاظت ہو۔ اُسے دھوکے دُور کرو۔ انسان کے کُل علموں میں یہ علم نہایت آسان ہے اوز سب کی سمجھ میں آتا ہے۔ شاید اسی سبب سے آدمی اُسپر ایسا ہی کم متوجہ ہوتا ہے جیسا کہ اوز اشیاء مروجہ عامہ پر۔ بعض عاقل یہ خیال کرتے ہیں کہ وہ سرے سے علم ہی نہیں۔ بھلا ان باتوں کے لئے علم کی ضرورت کیا ہے کہ ایک کمرہ میں تازی ہوا کے آنے کے لئے بادکشی کی جائے۔ کسی مقام میں پانی کے نکاس کے رستے بنا دیئے جائیں۔ مکان اوز جسم صاف رکھنا چاہیئے +

یہ علم بڑا بے لطف ہے اس کا موضوع یہ ہے کہ کھال پر سے۔ گھر میں سے۔ گلی کوچہ میں سے۔ شہر میں سے میلاپن دُور کیا جائے۔ یہ علم فقط ان مختصر الفاظ میں بیان ہوتا ہے کہ جہاں کہیں میلاپن ہو اُسے فوراً دُور کرو۔ اوز صفائی کے لیئے بہت سا تازہ پانی اوز بہت سی تازی ہوا انسان کی تندرستی کے لیئے بہم پہنچاؤ +

شہروں قصبوں دیہات میں دیکھتے ہیں کہ جہاں نجاست و غلاظت کا انبار لگا وہاں بخار شروع ہوا اوز ہزاروں کی جان گئی۔ جب یہ نجاست و غلاظت دُور کی گئی اوز صاف پانی اوز صاف ہوا کا انتظام کیا گیا تو بخار رفع دفع ہوا+ دواؤں سے کہیں زیادہ فائدہ اس انتظام سے ہوتا ہے۔ کاش پہلے سے

اِسکا انتظام ہم کر لیا کریں - اور حفظِ ماتقدم کا خیال کریں - تعجب یہ ہے کہ جب ایک آدمی کسی دوسرے آدمی کے ہاتھ سے قتل ہوتا ہے تو ہمارے دل پر چوٹ لگتی ہے مگر بخار اور امراض سے ہزاروں اِس سبب سے مرتے ہیں کہ ہم نے خود نجاستوں کا ڈھیر لگا کے وباؤں کو پیدا کیا ہے کچھ پروا نہیں کرتے - ہر سال ہم دیکھتے اور سنتے ہیں کہ ایک ضلع میں بخار اور امراض وبائی سے اتنے آدمی مرجاتے ہیں کہ کسی جنگ عظیم میں اتنے آدمی نہیں مرتے - زیادہ تر ہماری جانیں اِس سبب سے تلف ہوتی ہیں کہ ہم اِن امراض کا انسداد نہیں کرتے - جن کا روکنا ہمارے اختیار میں ہے - حفظ صحت میں غفلت کرنے کا عذاب ہم پر پڑتا ہے کہ ہزاروں جانوں کا نقصان ہوتا ہے اور بیواؤں اور یتیموں کی پرورش کا بار زندوں پر پڑتا ہے +

اخلاقی اور جسمانی صحتیں باہم توام ہیں اور خانگی اور جمہور کی بہبودیاں آپس میں پیوستہ ہیں - میلے کچیلے رہنے کا مُہلک اثر یہ ہے کہ ہمارے اخلاق بھی امراض میں مبتلا ہوتے ہیں - اور وہ امراض جسمانی سے زیادہ ہم کو ستاتے ہیں - جب ہمارے جسم کو ہواء ناقص کا اثر کمزور کرتا ہے اور ہم اُس کو نجس رکھتے ہیں تو ہمارا دل بھی نجاست آلودہ و رزالہ ہوجاتا ہے غرض کہ رموزاتِ صحت کی خبر نہ رکھنے سے بہت نقصان ہوتے ہیں - پھر اسکا سبب کیا ہے کہ سب آدمی حفظ صحت کے علم پر عمل نہیں کرتے؟ اِس کی وجہ بے پروائی اور کاہلی ہے! +

شہروں قصبوں میں میونی سپل کمیٹیاں ہیں جن کا کام خاص صفائی
شہر و قصبہ ہے۔ مگر وہ محنت اور ہر وقت توجہ نہیں کرتیں۔ جس کی ضرورت
صفائی کے لئے ہے۔ اور اُن چیزوں کے دُور کرنے کے واسطے جن سے
وبائیں اور امراض پیدا ہوتے ہیں اکثر لوگ کہا کرتے ہیں کہ وہ پہلا ہی زمانہ
اچھا تھا کہ جس میں یہ میونی سپل کمیٹیاں نہ تھیں۔ اُس زمانہ میں نہ
امراض کی ایسی شدت تھی۔ نہ وبائیں ایسی جلدی جلدی آتی تھیں۔
وباؤں اور امراض کی کثرت کا سبب وہ میونی سپلیٹی ہی کے سرشتہ
کو جانتے ہیں۔ مگر ہمکو یہ جاننا چاہیئے کہ اس میں ہمارا ہی قصور ہے۔
کوئی ہماری غذا کو ملونیاں ملا کے بگاڑتا ہے کوئی ہمارے پانی کو زہریلا
کرتا ہے کوئی آب متعفن ہمارے پینے کے لئے لاتا ہے۔ کوئی گلیوں اور
مکانوں کو نجس رکھتا ہے کوئی شہروں وقصبوں میں پانی کے نکاس اچھے
نہیں بناتا ہے جس سے پانی سڑتا ہے۔ اِن ساری بُرائیوں کا کافی انسداد
گورنمنٹ کے قوانین سے نہیں ہوسکتا جبتک ہم خود اِن بُرائیوں کے
دُور کرنے میں بدل وجان مصروف نہ ہوں۔ ہمارا یہ قصور ہے کہ ہم اِن
باتوں کا الزام اپنے اُوپر نہیں لگاتے۔ فقط پانی کے نکاس کے رستے اچھی
طرح بنادینے سے بدروں کے رواں رکھنے سے سڑکوں اور فرش کے بنادینے
سے پانی کے نل جاری کر دینے سے۔ غلیظ مکانوں کے مسمار کردینے سے
شہروں وقصبوں میں صفائی کی وہ ترقی نہیں ہوسکتی جو اِس طرح سے

ہو سکتی ہے کہ ہم اپنے گھروں کو صاف اور ستھرا رکھیں۔ میونسپل کمیٹی گھروں
سے باہر انتظام کرنے والی ہوتی ہے۔ اسکا انتظام گھروں میں داخل نہیں
ہو سکتا۔ مصرع محتسب را درون خانہ چہ کار ہا
اس کا کام گھروں سے باہر یہ ہے کہ گلی کوچوں اور سڑکوں پر سیل کو
پھیلنے نہ دے۔ اس کو دور کرے۔ حیوانات کے گوبر اور لیدوں اور سڑے
بُسے نباتات سے اور اور خس و خاشاک سے اُنکو پاک و صاف رکھے تاکہ ہوا
جو ان گلی کوچوں میں دورہ کرتی ہوئی گھروں میں جائے تو اپنے ساتھ
تعفن و نجاست ایسی نہ لیجائے کہ جس سے گھروں میں بیماریاں پھیلیں
اور ناوقت موتیں آئیں۔ کسی طرح میونسپل گھروں کے اندر دخل نہیں
دے سکتی اور نہ اُس کو دخل دینا واجب ہے۔ پس صفائی کے لئے ہماری
اپنی کوشش کی ضرورت ہے۔ گورنمنٹ کے قوانین آئین سے زیادہ نفع نہیں
پہنچ سکتا۔ گورنمنٹ اپنی رعایا کے لئے خود مکان نہیں بناتی۔ ہم خود اپنے
رہنے کے مکان بناتے ہیں۔ ہاں گورنمنٹ کا کام یہ ہے کہ وہ ہمکو یہ سکھاوے
کہ اپنے گھروں کو کیونکر ستھرا اور صاف و پاکیزہ رکھیں۔ سو وہ سکھاتی ہے
تمام مدارس میں حفظِ صحت کی کتابیں پڑھائی جاتی ہیں۔ دہات کی صفائی
کے رسالے تقسیم ہوتے ہیں۔ اگر گورنمنٹ کے ساتھ کوشش کرنے میں امیر
دولتمند زمیندار تعلقہ دار جاگیردار کارخانہ دار بھی شریک ہو جائیں اور خود
نمونہ بنیں تو زیادہ ملک کو فائدہ پہنچے۔ یہ لوگ خود دو چار مکان نمونے

کے طور پر بنادیں کہ جن میں سب طرح کی آسایش و آرام ہو اور صحت و تندرستی کے سارے سامان ہوں۔ ان آسودہ حالوں کی کوشش کے ساتھ غریبوں کی بھی مشارکت بالعمل ضرور ہے کہ وہ سب آپس میں متفق ہوکر صفائی مکانات کا انتظام کریں۔ بغیر ان کی مشارکت کے بھی کام پورا نہ ہوگا۔ اگر ان کے گھروں کے واسطے صاف پانی کا انتظام کردیا۔ مگر ان میں عورتیں ایسی پھوہڑ و بدسلیقہ رہتی ہیں کہ اس صاف پانی کو غلیظ کرکے کام میں لاتی ہیں تو پھر اس پانی سے کیا فایدہ پہنچے گا۔ تازی ہوا کے آنے جانے کا بندوبست کر دیا گیا دروازے کھڑکیاں لگادی گئیں۔ مگر گھر میں غلاظت کا ڈھیر لگا ہوا ہے۔ کھڑکیاں دروازے بند ہیں۔ پھر پاکیزہ ہوا ان تک کیونکر پہنچ سکتی ہے۔ غرض صحت کا سارا مدار گھروں کی صفائی پر ہے اور گھروں کی صفائی عورتوں پر منحصر ہے۔ پس جبتک عورتوں میں صفائی کی عادت نہ پیدا ہوگی۔ حفظ صحت مشکل ہے۔ اگر مکان تنگ ہو اور رہنے والے بہت سے ہوں مگر ان میں عورتیں ایسی رہتی ہوں کہ جنکے مزاج میں صفائی ہو تو سارے گھر والے آرام سے تندرست رہ سکتے ہیں لیکن اگر مکان فراخ ہو اور ساری باتیں اس میں ہوں جو صحت کے لئے ضروری ہیں۔ مگر رہنے والے اس میں ایسے ہوں کہ جن کی عورتیں پھوہڑ و غلاظت پسند ہوں تو محض مکان سے رہنے والوں کو کچھ فائدہ نہ پہنچے گا۔ بے آرام اور مریض وہ رہینگے۔ غرض جب آدمیوں کی عادت

میں صفائی اور پاکیزگی اور ستھراپن نہیں داخل ہوگا اس سے بہت فائدہ
نہیں پہنچیگا کہ میونی سپل کمیٹی کے انتظام سے سڑکوں پر دو وقت جھاڑو
اور چھڑکاؤ ہوا کرے نل کا پانی جاری رہے۔ دو وقت گھروں سے غلاظت اٹھا کر
بہت دور بھیجدی جایا کرے۔ اِن سب باتوں سے جب ہی فائدہ عظیم پہنچ سکتا
ہے کہ پاکیزگی اور ستھراپن عادت میں داخل ہو۔ غرض مکانات کی صفائی کی ایسی
ضرورت نہیں ہے جیسے ایسے آدمیوں کی حاجت ہے کہ وہ تعلیم یافتہ ہوں - اور
ستھرےپن اور پاکیزگی اور صفائی کے قدر شناس ہوں۔ یہ غلطی ہے کہ پہلے آدمیوں
کو صفائی کی عادت نہ ڈلوائی جاوے اور انکے لئے سامان صفائی تیار کیا جائے۔ ایسا
کرنا آئینہ داری در مجلس کوراں ہے + غرض بڑی ضروری اور بکارآمد بات یہ ہے
کہ رعیت میں صفائی کی عادت ڈلوائی جائے۔ یہ بغیر پڑھانے لکھانے کے ہو نہیں سکتی
صفائی قوت ہاضمہ سے بھی زیادہ ضروری ہے۔ شفا دینے والی دواؤں سے بھی
زیادہ فائدہ مند صفائی ہوتی ہے۔ اِس سے اپنی آپ عزت کرنی اور خود
داری پیدا ہوتی ہے اور سارے خاندان کے اخلاق پر اِسکا اثر ہوتا ہے
وہ کفایت شعاری کی سب سے زیادہ روشن دلیل ہوتی ہے۔ وہ انتظام
خانہ داری کے لئے ایسی ضرور ہے جیسے حیات کے لئے مستقل تندرستی
خانہ داری کے ہر کام میں وہ کام آتی ہے۔ وہ آسایش و آرام و بہبودی
پر منتبہ کرتی ہے۔ قوموں کی ترقی اور شائستگی و تہذیب کے مددگاروں
میں سے ایک بڑی مددگار وہ ہے +

ایک ڈاکٹر صاحب سیّاحوں کو یوں ہدایت فرماتے ہیں کہ جب وہ کسی غیر ملک میں جائیں۔ تو اوّل یہ دیکھیں کہ وہاں کے باشندوں کے ستھرے پن اور صفائی و طہارت کی کیفیت کیا ہے اور غلاظت و نجاست کے دُور کرنیکا انتظام کیسا ہے۔ اِس سے اُن کو جتنا حال باشندوں کی اپنی آپ عزت کرنے و خود داری و محنت شعاری و اخلاق و معاشرت کا معلوم ہوگا ایسا اور وہاں کے واقعات پر علم حاصل کرنے سے نہیں ہوگا +

قومیں جتنی محنتی اور خود اپنی آپ عزت کرنے والی اور شایستہ طور سے رہنے والی ہوتی ہیں اتنی ہی وہ صاف اور ستھری رہتی ہیں۔ شہروں و قصبوں میں جو میلے کچیلے گروہ رہتے ہیں وہ اُن کے لئے بڑے خطرناک ہوتے ہیں۔ ایک میلا کچیلا غلیظ ناپاک آدمی سڑک پر چلتا ہے وہ بھرے تنپچے کے باریک باریک چھرے سڑک پر چلنے والوں کے لگاتا ہے۔ اگر ہم ناشایستہ و غیر مہذب آدمیوں کو مہذب بنانا چاہیں۔ تو اوّل اُن کی غلاظت و نجاست کو دُور کریں +

طبیعت انسانی میں کوئی بات ایسی نہیں ہے کہ جسکا مقتضا یہ ہو کہ وہ نجس رہے۔ اِس لئے طبیعت کا کوئی حصّہ نجاست نہیں ہے بلکہ وہ عارضی طور پر آدمی کے پیچھے لگ جاتی ہے اور اُس کی جان کھاتی ہے اور بربادی لاتی ہے۔ اِس سے کیسی کراہیت اور نفرت ہوتی ہے۔ اگر کوئی حسین مہ پارہ بھی نجاست میں بھری ہو تو اُس سے طبیعت متنفر ہوگی۔ اِس سے

بچے بھی چڑچڑے بد مزاج ناخوش بے چین ہو جاتے ہیں۔ اس سے آدمی ذلیل و خوار و بے وقر ہو جاتا ہے۔ میلے رہنے سے حیا کم ہو جاتی ہے میلا پن بھی بڑی بے حیائی ہے۔ جسکا جسم ناپاک ہے اُسکا دل بھی بہت ہی کم پاک ہوتا ہے۔ رُوح کی عبادتگاہ جسم ہے۔ پس آدمی کو چاہیے کہ جیسے وہ اپنی عبادت گاہوں کو پاک صاف رکھتا ہے۔ اُسی طرح جسم کو ستھرا رکھے۔ اکثر نشہ باز۔ افیونی۔ شرابی۔ چنڈو باز اور ناشایستہ کردار میلے کچیلے رہتے ہیں۔ اُنکو ان آفات سے بچانا چاہیئے۔ طہارت جسمانی طہارت روحانی کا باعث ہوتی ہے۔ اس لیئے مشرقی قوموں میں مغربی قوموں کی طرح عبادت کے بعد طہارت نہیں سمجھی جاتی بلکہ وہ عبادت کا ایک جزو قرار دیگئی ہے بغیر اس کے عبادت مقبول نہیں ہوتی۔ اس لئے کہ جناب باری کے حضور میں عبادت کے لئے کھڑا ہونا اور جسم کا ناپاک رکھنا بڑی گستاخی اور بے ادبی سمجھی جاتی ہے۔ مشرقی قومیں طہارت جسمانی اور طہارت روحانی کے توام ہونے کا خیال رکھتی ہیں۔ حضرت موسیٰ علیہ السّلام نے بنی اسرائیل کو بہت کچھ تاکید طہارت ظاہری کی فرمائی ہے۔ مسلمانوں کے ہاں تو مسجدوں کے ساتھ طہارت جسمانی کا سامان تیار رہتا ہے۔ جس سے نمازیوں کو تکلیف نہ ہو۔ اکثر مسجدوں میں سقاوے۔ حوض۔ حمام۔ غسلخانے ہوتے ہیں۔ جس سے جسمانی طہارت کے واسطے اُن کو بہت آسانی ہوتی ہے + عورتوں مردوں بچوں کی بہبودی صفائی کی توجہ پر منحصر ہے۔

جو نہایت اور خفیف ابتداء نظر میں معلوم ہوتی ہیں۔ اگر توجہ نہ کی جائے
تو جسمانی اور روحانی آرام آدمی کو میسّر نہیں ہوتا۔ مثلاً بچوں کا جسمانی آرام
اُن کے کھلانے وپہنانے و نہلانے پر موقوف ہے۔ جو چیز نہایت خفیف
سے خفیف معلوم ہوتی ہے وہ نہایت بکار آمد اور ضروری ہوتی ہے۔
بچے کو درست طور پر کھلاؤ پہناؤ نہیں تو وہ ضعیف اور بیمار رہے گا۔ اور یہی
حال اُس کا بڑے ہونے پر رہیگا۔ جیسا بچہ ہوتا ہے ویسا ہی بڑا ہوتا ہے
جوانوں اور بڈھوں کو بھی آرام اور چین نہیں حاصل ہوتا۔ جبتک وہ ان
خفیف باتوں پر توجہ نہ کریں۔ ہر شخص آرزومند ہے کہ میں اپنے گھر میں
چین اور آرام سے رہوں۔ اور یہ چین اور آرام اُسکو نہیں حاصل ہوسکتا۔
جبتک یہ سب باتیں مجتمع نہ ہوں۔ صفائی۔ کفایت شعاری۔ محنت۔ کاموں
کو باضابطہ و باقاعدہ کرنا۔ یہ کیسی خفیف باتیں ہیں کہ روٹی سالن۔ دال کا
پکانا۔ کپڑوں کا سینا۔ اور اُن میں پیوند پارچہ لگانا۔ ازاربندوں کا بنانا۔
جالیوں کا کاڑھنا۔ بچھونے و فرش کو صاف رکھنا۔ بچوں کو کپڑے پہنانا۔
مگر جبتک عورت کو یہ باتیں نہ آئیں وہ ہرگز اس قابل نہیں ہوتی کہ گھر
کا اہتمام اُس کو سپرد کیا جائے۔ ہم جو یہ دیکھتے ہیں کہ ایک عورت اپنے
سارے گھر کا انتظام زیادہ خوش اسلوبی سے بہ نسبت دوسرے کے کرتی
ہے۔ ایک بھوکی مرتی ہے دوسری پیٹ بھری ہے۔ دونو کے مکانات
ایک ہی طرح کے ہیں۔ مگر ایک میں بچے تازہ توانا تندرست ہیں دوسرے

میں دُبلے پتلے بیمار۔ زرد۔ ایک میں ایک کام نہایت آسانی سے ہوتا ہے دوسرے میں نہایت سخت جانکاہی سے۔ یہ باتیں کچھ بخت و اتفاق سے نہیں پیدا ہوئیں بلکہ اُن قاعدوں کے برتاؤ سے پیدا ہوئی ہیں جنکو اِن دانشمندوں نے ایجاد کیا ہے کہ استعدادلو خدا داد رکھتے تھے اور فقط نیچر کو نہایت صبر و تحمل و تامل سے مشاہدہ کرکے اُن قواعد کا استنباط کرتے تھے +

گھر کی خوش انتظامی عورتوں کی تعلیم پر موقوف ہے۔ جس کا رواج ہمارے ملک میں خاطرخواہ نہیں۔ عورتوں کی بڑی تعلیم یہ سمجھی جاتی ہے کہ کچھ لکھنا پڑھنا اُن کو آجائے۔ مگر گھر کی خوش انتظامی کے لیے اُن کو وہ تعلیم ہونی چاہیے کہ جس سے وہ اُن تمام کاموں سے قوانین فطرت کے موافق آگاہ ہو جائیں۔ جن کی ضرورت گھر میں پڑتی ہے۔ مثلاً۔ اگر وہ جسم حیوانی کی ترکیب سے قوانین فطرت کے موافق واقف ہوگئیں تو وہ اپنے بچوں کو نہایت اچھی طرح پرورش کرینگی اور اُنکی صحت کی حفاظت بخوبی کرینگی اور جتنے بچے اب اُنکی لاعلمی کے سبب سے مرتے ہیں نہیں مرینگے۔ اگر ان کو پخت طعام کا علم ہوگا تو گھر میں کھانے نہایت لذیذ پکیں گے۔ اور وہ تندرست و توانا رکھیں گے۔ اگر ان کو علم حساب آتا ہوگا تو آمد و خرچ پر ان کی نظر ہوگی اور ایک کوڑی فضول نہ خرچ ہوگی۔ ایسا ہی اور کاموں کا حال ہے۔ جس قوم کی عورتیں تعلیم یافتہ

نہ ہوں خواہ اُن کے مرد کیسے ہی لایق و قابل ہوں تو دنیا کے کاموں
کے رزمگاہ میں اُن کو ایک ہاتھ سے لڑنا پڑتا ہے جبتک ہماری عورتیں
تعلیم یافتہ نہ ہوں تب تک ہم کو معاملات ملکی کے اندر مداخلت کے لیئے
جھگڑنا ہماری قومی ترقی نہیں کریگا +
ہمارے ملک میں مرد عورتوں کے علم و ہنر و عقل کے قدرشناس ایسے
نہیں ہیں جیسے کہ صورت و شکل کے وہ یہ جانتے ہی نہیں کہ جہالت و حماقت
کی نجکیتی گھر سے عورت کی عقل [illegible] ہے۔ مرد خانہ داری کے کارخانوں
کو سمجھتے نہیں اُن کو زیادہ تر تلاش یہ رہتی ہے کہ کوئی بیوی نازک اندام
گل فام ملجائے خواہ کیسی ہی جاہل و پھوہڑ ہو۔ جاہل مرد تو جاہل عورتوں
سے شادی کر لیتے ہیں۔ اس لیئے اُن کی اولاد میں جہالت نسل بعد نسل
چلی جاتی ہے۔ نہ ماں میں نہ باپ میں بچوں کی تہذیب تعلیم کی لیاقت ہوتی
ہے۔ جو خود تعلیم یافتہ ہوتے ہیں وہ خوبصورت عورتوں سے شادی
کرنی چاہتے ہیں۔ کوئی عورت خواہ کیسی ہی عقل و علم و ہنر رکھتی ہو
مگر شکل اچھی نہ ہو تو اُس سے شادی کرنا پسند نہیں کرتے ہیں۔ غرض
ہمارے ملک میں ماں کی طرف سے اولاد کو کوئی تہذیب و تعلیم کا حصہ
نہیں ملتا۔ یہاں کے آدمیوں کی یہ رائے مہذب ملکوں کی طرح نہیں ہے
کہ مرد عورتوں کے لیول (ہموار) سے باہر نہیں نکل سکتے۔ جو عورتوں کا
حال ہوتا ہے وہی قوم کا حال ہوتا ہے۔ عورتوں کی تہذیب و شائستگی معیار

قوم کی تہذیب و شائستگی کی ہے۔ ہماری عورتوں کو سوائے بچے جننے
اور چپاتیاں پکانے کے کچھ اور نہیں آتا۔ غرض اگر ہم اپنے گھر کا انتظام
چاہیں تو عورتوں کی تعلیم و تہذیب کو مقدم جانیں +

# باب یازدہم

## زندگی بسر کرنے کا فن

یہاں ایک انگریزی لفظ آرٹ کا ترجمہ میں نے فن کیا ہے۔ اس سے
مراد اس ہنر سے ہے جو خیالی باتوں کو تعبیر کرے۔ یا مجسم صورت
میں دکھاوے اس کا موضوع عمل ہے آگے اسکی تفصیل آئے گی +

(۱) کسی شخص کو خواہ اس کی عمر کچھ ہی ہو۔ شرافت نسب کے سبب
سے شریف نہ جانو۔ بلکہ جس شخص کے افعال اور اعمال شریفانہ ہوں
اس کو اشراف سمجھو گو وہ عالی نسب نہ ہو +

(۲) ہر شخص اپنے عمل کا فرزند ہوتا ہے +

(۳) کسی نیک نہاد کی خدمت کرو گو وہ غریب ہی کیوں نہ ہو۔ ایک
وقت ایسا آئیگا کہ وہ تمہاری خدمت کا معاوضہ ادا کردیگا +

(۴) آدمیوں کے ذمہ یہ الزام لگایا جاتا ہے کہ وہ اپنی عجز و ناتوانی سے
آگاہ نہیں مگر شاید وہ اپنی قوت و توانائی سے واقف نہیں۔ آدمی کا حال

زمین کا سا ہے کہ بعض اوقات اُس میں سونے کے ذرات موجود ہوتے ہیں
مگر مالک زمین اِس بات کو نہیں جانتا +
(۵) جو چیز ہم حاصل نہیں کرسکتے اُس کے حاصل کرنیکے قصد سے ہم
اپنے دل کو پژمردہ کرتے ہیں +
زندگی بسر کرنے کا فن ایسا ہے جیسا کہ شاعری کا۔ مصوری کا۔ موسیقی کا
فن۔ علم ادب۔ کی طرح وہ بھی آدمی کی انسانیت میں داخل ہے۔ یہ زندگی
بسر کرنے کا فن وہ ہے کہ جسکے ذریعہ سے ہم زندگی بسر کرنیکے وسایل کو
نہایت عمدہ بناسکتے اور بہتر کرسکتے ہیں۔ اور نتایج اعظم پر پہنچ سکتے ہیں۔
خوشدلی کے ساتھ زندگی بسر کرنے کے لیئے کچھ کم ضرورت اِس فن کی
نہیں ہے۔ فنون شاعری اور مصوری کی طرح اسکا ماخذ بھی نیچر (فطرت) ہے۔ اس
کو سب حاصل اور منکشف کرسکتے ہیں۔ اوّل اسکو مربی و معلم سکھاتے ہیں۔ پھر
اسکی تکمیل اپنے آپ تعلیم کرنیسے ہو جاتی ہے۔ فرزانگی بغیر یہ فن نہیں آسکتا۔
خوشدلی کوئی ایسا بیش بہا خوبصورت کمیاب جوہر عظیم نہیں ہے کہ جسکی تلاش
عبث ہو اور اُسکے نہ ملنے سے یاس کلی ہو بلکہ وہ تو کثرت چھوٹے چھوٹے جواہر کی
ننھے ننھے دانوں کی لڑیاں ہیں جو مسلسل ہونیسے نہایت خوبصورت اور خوشنما ہو
جاتی ہیں۔ ہیک معمولی زندگی میں جو چھوٹی چھوٹی خوشیاں بکثرت پھیلی ہوئی ہوتی ہیں
اُن سے خوشدلی حاصل ہوتی ہے مگر اُن کی طرف جو التفات کم ہوتا ہے اُسکا
سبب یہ ہوتا ہے کہ ہم کسی مسرت عظیم کے حاصل کرنے کی امید میں سرتاپا

مصروف ہوتے ہیں۔ معمولی فرایض کو پُوری ایمانداری اُور عزت کے ساتھ
ادا کرنے سے ہم کو مسرت و انبساطِ دلی حاصل ہوتی ہے۔ انسان اصل
حقیقت میں جسطرح زندگی بسر کرتا ہے اُس میں اِس فن کی بہت سی
مثالیں بھری پڑی ہیں۔ مثلاً فرض کرو کہ دو آدمی ایک سے دسایل رکھتے
ہیں۔ اِن میں ایک تو اِس فن سے ماہر ہے دوسرا ناواقف۔ اب پہلے
آدمی کا حال تو یہ ہوگا کہ اُس کے چشم سر میں بصارت اُور چشم دِل میں
بصیرت ہوگی۔ اُس کو ہر روز نیچر (مخلوق) جدید و حسین نظر آئے گی۔ وہ
زمانہ حال میں گذشتہ کی تجویز ثانی کریگا۔ اُور زمانہ آیندہ کی شان کو پہلے سے
سوچے گا۔ وہ زندگی کو پُر از معانی جانے گا۔ مہمل نہ سمجھے گا اُور اپنے فرایض
کو ادا کرکے خوش دل رہے گا وہ اپنی ترقی کریگا۔ اُور کمتر جماعتوں کو بہتر
و برتر بنانے میں ساعی ہوگا۔ ہر نیک کام کرنے کے لیئے چست و چالاک
ہوگا۔ نہ کبھی اُس کے ہاتھ تھکیں گے۔ نہ کبھی دل درماندہ ہوگا۔ وہ اپنے
کاموں کو خوشی سے کریگا۔ اُور غیروں کے خوش رہنے کے لیئے مدد کرے گا۔
روز بروز اُس کی فراخی وسیع ہوتی جائے گی۔ اور اس سبب سے روز اشیاء
اُور آدمیوں کی تہ پر پہنچنے کے لیئے ایک نئی بصارت حاصل ہوگی۔ وہ اپنی
زندگی نہایت عزت و حرمت کے ساتھ بسر کریگا۔ اُور جو اُس نے نیک
کام کیئے ہیں وہ اُس کے یادگار رہیں گے اُور وہ ایک فیض رساں
مثال اُور خلق کے لیئے بنے گا +

اب دوسرے آدمی کا حال سُنیئے کہ وہ پہلے آدمی کی نسبت کم خوش رہیگا
ہنوز وہ حد بلوغ کو نہ پہنچے گا کہ اُس کی بہت سی خوشیوں کا خاتمہ ہوجائیگا
دولت کے اختیار میں جو کچھ اس کے ساتھ کرنا تھا وہ کرچکی- اب وہ
اپنی زندگی کو ناخوش اور پوچ دیکھے گا- سیاحی سے اُس کا کچھ بھلا نہوگا-
اس لیئے کہ تاریخ کے معنے اُس کے نزدیک کچھ نہیں ہیں- سیاحی میں
تو جب مزہ آتا ہے کہ تاریخ کا مذاق ہو +

اِس سیاحی میں وہ اور زحمت سفر سے رنجیدہ ہوگا- مرقعات- تصویر
کو وہ اِس سبب سے دیکھے گا- کہ اور لوگ دیکھتے ہیں- ورنہ اُس کے نزدیک
تصویر خانہ- اور سور خانہ- دونو برابر ہیں- غرض اس قسم کی خوشیاں اُسے
نہیں حاصل ہونگی- جب بڑھاپا آئیگا تو دل اور منتشر اور پریشان ہوگا-
کسی چیز میں اُس کو مزہ ولطف نہ آئیگا- زندگی ایک نقاب ہوگی- جس کے
اندر سوائے شریروں- ریاکاروں- خوشامدیوں کے کسی کو نہیں پہچانے گا
اگرچہ وہ اپنی زیست سے خوش نہ ہوگا- مگر اُس کے چھوڑنے سے بھی
اُس کو بڑا خوف لگیگا- پھر پردہ پڑ جائیگا- وہ اپنی ساری دولت سے ناکام
رہا- جس کی وجہ یہ تھی کہ وہ زندگی بسر کرنے کے فن سے آگاہ نہیں تھا
جسکے بغیر زندگی سے خوشی وخرمی نہیں حاصل ہوسکتی +

زندگی میں سچا لطف و مزہ دولت سے نہیں پیدا ہوتا بلکہ تامل وغور
قدردانی- مذاق تعلیم وتربیت سے پیدا ہوتا ہے- پھر ان سب کے

سوا آنکھ مبصر اور دل متاثر چاہیے - یہ باتیں ایک غریب سے غریب گروہ کو متبرک و سعادتمند و فرخندہ حال بنا دیتی ہیں - اعلیٰ درجہ کے خیالات و نفیس مذاق محنت و مشقت سے پیدا ہوسکتی ہیں - جسکے سبب سے مزدوروں کا گروہ بہتر و برتر ہو سکتا ہے - ایک عاقل عالم کا قول ہے کہ کل فلسفہ اخلاق جب اعلیٰ درجہ کی زندگی میں برتا جا سکتا ہے ایسا ہی اونٹے درجہ کی زندگی میں خواہ وہ گنواروں کی ہو یا کسی خاص اور شخص کی - ہر متنفس میں انسانیت کی حالت موجود ہوتی ہے ٭

اچھا مذاق عجیب چیز ہے وہ جسمانی آرام اور آسائشوں کا اعلیٰ منتظم ہوتا ہے اور خوشی کو بڑھاتا ہے - جب تم کسی دوست سے ملاقات کرنے جاؤ تو دروازہ میں قدم رکھتے ہی یہ علم تم کو ہو جائیگا کہ مالک خانہ صاحب مذاق ہے یا نہیں - اگر صاحب مذاق ہوگا تو ساری چیزیں ستھری اجلی قرینہ و ترتیب سے رکھی ہوئی ہونگی - کہیں پھول کے گملے رکھے ہونگے - دیواروں پر تصویریں آویزاں ہونگی - نغمہ سرا پرندوں کا پنجرا لٹکتا ہوگا کتابیں رکھی ہونگی - معمولی اسباب خانہ گو بیش بہا نہ ہوگا - مگر بہت خوش نمائی کے ساتھ رکھا ہوگا - غرض اس سے دل میں وہ خوشی پیدا ہوگی جو بیان نہیں ہو سکتی - اس کی خانہ داری کے ہر کام میں زندگی بسر کرنے کا فن اپنے تئیں دکھاتا ہے - مثلاً خوراک ہے تو وہ اول زود ہضم غذا انتخاب کریگا - پھر اس کو مزہ دار تیار کریگا - اس میں کسی طرحکا اسراف

د ہونے پائیگا مرزائی کا خیال رکھیگا۔ پانی ایسا صاف رکھیگا کہ وہ پاکیزہ برتنوں میں موتی سا چمکتا ہوگا۔ جسکے آگے شربت پینے کو جی نہ چاہیگا۔

اب دوسرے گھر میں جائیے جہاں یہ فن اپنا کام نہیں کرتا۔ وہاں اسراف ہوگا۔ مگر کسی چیز میں لُطف و مزہ و سلیقہ نہوگا۔ خرچ بہت کچھ ہوگا۔ مگر آرام نہ ہوگا۔ سارا گھر تکلیفوں سے بھرا ہوگا۔ کتابیں بکھری پڑی ہونگی۔ کپڑے ٹوپیاں۔ شال۔ دوشالے۔ اِدھر اُدھر تتر بتر پڑے ہونگے۔ کرسی۔ مونڈھوں پر اسباب لدا ہوگا۔ دالانوں کمروں میں گرد دو دو چار چار انگل جمی ہوگی۔ روپیہ خواہ کتنا ہی خرچ ہو جائے۔ مگر کوئی چیز درست نہیں ہوگی۔ اسکا سبب یہی ہوتا ہے کہ مالک خانہ اِس فن سے ماہر نہیں ہوتا۔ دہات میں گنواروں کے گھروں کو دیکھو تو اُن میں یہ فرق پاؤ گے کہ ایک گنوار ایسی کشادہ جگہ تلاش کرکے مکان بناتا ہے جہاں صحت خوب رہے تازی ہوا کی آمد و رفت رہے۔ اس کے گھر میں کوڑے کرکٹ کا نام نہیں ہوتا اپنا غریبانہ اسباب ستھرا اُجلا قرینہ سے رکھا ہوتا ہے۔ غرض وہ اِس فن کو جانتا ہے۔ اِس لئے کہ ہر چیز میں سلیقہ سگھڑاپا پایا جاتا ہے۔ اب اس کے برخلاف دوسرے گنوار کے گھر کو دیکھیئے تو ساری چیزیں پہلے گھر کے ضد پائیگا۔ بچے موریوں پر کھیل رہے ہیں۔ مُرغیاں اور کُتّے چارپائیوں پر پھر رہے ہیں۔ کوڑے کے ڈھیر لگے ہوئے ہیں۔ دو آدمی ایک ہی کھیت میں یا ایک دکان میں

یا ایک کارخانہ میں کام کرتے ہیں۔ اُن میں ایک تو ہر وقت ہشاش بشاش
رہتا ہے۔ پوشاک نفیس پہنتا ہے۔ سارے کام اُس کے ستھرے و نفیس
ہوتے ہیں۔ نماز پڑھنے کے لیئے اُجلی پوشاک پہن کر جاتا ہے کچھ رُوپیہ
بھی جمع رکھتا ہے۔ بچّوں کی تعلیم میں بھی خرچ کرنے کا مقدور رکھتا ہے
اب دوسرے آدمی کی حالت اِسکے برخلاف ہوتی ہے کہ غمگین اور مصیبت
زدہ معلوم ہوتا ہے۔ کپڑے میلے کچیلے پھٹے پُرانے پہنتا ہے۔ کبھی گھر
سے باہر نکلکر کسی جگہ جاکر نہیں بیٹھتا ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ جس شخص
کو یہ فن آتا ہے کہ وہ اپنی زندگی سے مسرت و راحت دلی حاصل کرنی
جانتا ہے اور اپنے تئیں خوش دل رکھنا اور اوروں کو خوش دل کرنا
اُسے آتا ہے۔ جو شخص اُسے نہیں جانتا ہے نہ وہ خود خوش رہے نہ
کسی کو خوش رکھے۔ آپ بھی جلے اور اوروں کو بھی جلائے۔ لوگ بھلے
آدمی سے محبت کرتے ہیں اُس کی عزت کرتے ہیں۔ دوسرے آدمی سے
نفرت رکھتے ہیں۔ اور اس کو ذلیل جانتے ہیں۔ اِن دلایل کی وجہ سے
ہر شخص کو خواہ وہ کیسا ہی غریب ہو اِس فن کو سیکھنا چاہیے جس کے
سبب سے زندگی میں بہت کچھ مسرت اور برکت حاصل ہوگی دُنیا کو
ہمارے آنسوؤں کے نالے کی ضرورت نہیں۔ مگر اس میں ہم خود ہی
اس کو بہاتے ہیں۔ ہم کو اپنی قسمت پر بہت کچھ اختیار اور حکومت
حاصل ہے۔ کُل واقعات میں ہم کو اپنے دل پر اختیار ہوتا ہے۔ کہ

اپنی طبیعتوں اور مزاجوں کی روک تھام کرکے مسرت ناک خیالات کریں۔
تربیت و تعلیم سے ہم اپنی طبیعت کے نیک حصّہ کو کام میں لا سکتے ہیں جو اکثر
آدمیوں کے اندر وہ بڑی گہری نیند میں پڑا سویا کرتا ہے۔ اچھی کتابیں
پڑھکر نیک خیالات پیدا کریں اور امن و امان خیر و عافیت کے ساتھ
اس طرح زندگی بسر کریں کہ بھلے مانس ہماری تعظیم و تکریم کریں اور
ہماری راستبازی کی مثال ہمارے جانشینوں کو نعمتیں و برکتیں پہنچائیں
اس فن کا ظہور نہایت عمدہ طور سے گھروں میں ہوا کرتا ہے۔ مسرت ناک
گھر کے لیئے جس میں نیک اثروں کو بد اثروں پر غلبہ ہوتا ہے
اوّل شرط یہ ہے کہ اس میں سکھ چین ہو جس گھر میں لڑائی جھگڑے۔
مخمصے وسوسے۔ تردد و تفکر۔ گلے۔ شکوے۔ شکایتیں۔ طعنے۔ ڈھیلا ڈھالا
پن۔ میلا کچیلا پن۔ پھوہڑ پن۔ بدسلیقگی ہوگی تو اس میں عورت کو نہ مرد
کو سکھ چین ہوگا۔ خاوند جس نے سارا دن محنت و مشقت میں کاٹا
ہے اس کو یہ اُمید ہوتی ہے کہ اب میں گھر میں جاکر اِس اپنی
مشقت کے معاوضہ میں آرام پاؤں گا۔ اِس لئے بیوی کو چاہیئے
کہ وہ گھر میں صفائی و دُرستی سے اُس کے آرام کا سامان تیار کرے
خانہ داری کے انتظام کے یہ معنے ہیں کہ ساری چیزیں اُسکی ایسی
دُرست ہوں کہ جب مرد کو یہ خیال آئے کہ میں اپنے گھر جاتا ہوں
تو وہ یہ سمجھے کہ میں کسی بڑی مقدس و متبرک جا جاتا ہوں۔ جس

شخص کو گھر میں آرام نہ ملے اُس کو بُرا کہنا چاہیے - گھر کی جان سکھ چین ہے - سکھ چین کے معنی فقط یہ ہی نہیں ہیں کہ گھر میں اسباب خوب ہو کھانا-پینا- اچھا ہو- بلکہ اُس سے بڑھکر یہ معنی ہیں کہ گھر ستھرا صاف ہو- اُس میں تازی ہوا آتی جاتی ہو- ترتیب و قرینہ ہو کفایت شعاری ہو مختصر یہ ہے کہ خانگی کفایت شعاری اور انتظام خانہ داری ہو- سکھ چین ایسی سرزمین ہے کہ جس میں آدمی کا جسمانی اور اخلاقی نشو و نما ہوتا ہے- بہت سی نیکیوں کی اصل یہ سکھ چین ہی ہوتا ہے- سکھ چین کے لئے دولت کی ضرورت نہیں- دولت کی ضرورت تو عیش و عشرت کے لئے ہوتی ہے ایک غریب گھر جسمیں ضروریات زندگی میسر ہوں اور اُس میں بیوی ستھری- کفایت شعار- منتظم ہو تو صرف یہی باتیں سکھ چین کیلئے کافی ہیں- بے چینی و بے آرامی کا بڑا حصّہ وسایل و اسباب کی ناکامی ہونے سے نہیں پیدا ہوتا بلکہ وہ خانہ داری کے ضروری علم کے نہ ہونے سے پیدا ہوتا ہے +

سکھ چین کی زیادتی ایک امر اضافی ہے- وہی اسباب جو ایک شخص کو آرام دیتا ہے- دوسرے کو تکلیف پہنچاتا ہے- ایک ہی مکان میں غریب کو آسایش ملتی ہے- امیر کو تکلیف- آدمیوں کو اپنی خصلت و طبیعت کے سبب سے زیادہ تر سکھ چین حاصل ہوتا ہے

بہ نسبت خوش نما اسباب و خوش فضا مکان اور اور عیش افزا اسباب کے آدمی کی طبیعت پر بھی اور اشیاء پر بھی سُکھ چین منحصر ہوتا ہے۔ جو آدمی سُکھ چین سے رہتے ہیں وہ نیک نہاد اور خوش مزاج ہوتے ہیں۔ نیک نہادی تو سُکھ چین کی شرط غیر متغیر ہے۔ سُکھ چین کیلئے مصالحت معاملت۔ سعادت اور مزاج میں یہ قابلیت کہ ہر چیز کو بہتر بنالیں۔ ضرور ہے جہاں محبت ہو۔ وہاں روٹی و ساگ و پات کی دعوت میں جو لطف ہوتا ہے وہ پلاؤ۔ قورمہ کی دعوت میں لطف نہیں ہوتا۔ جہاں عداوت ہو۔ جس گھر میں سلوک ہے اُس میں چٹنی روٹی بریانی۔ زردہ سے زیادہ مزہ دیتی ہے۔ سُکھ چین سے رہنے والے عاقل ہوشیار منتظم و محتاط ہوتے ہیں۔ وہ بالطبع۔ عدالت۔ عفت۔ صداقت کو دوست رکھتے ہیں۔ وہ کبھی قرضدار نہیں ہوتے۔ کیونکہ قرضدار ہونا ایک قسم کی بے دیانتی ہے وہ اپنے مقدور کے موافق رہتے ہیں اور کچھ جمع بھی کرتے ہیں کہ بیکاری کے دنوں میں وہ کام آتے۔ گھر کے لئے کچھ اسباب بھی خریدتے رہتے ہیں۔ مہمان نواز اور موقع و محل پر فیاض بھی ہوتے ہیں۔ ہر کام کو انتظام کے ساتھ کرتے ہیں۔ وہ محنتی۔ مُعتدل۔ مستقل۔ منتظم ہوتے ہیں۔ لباس ایسا پہنتے ہیں کہ جسم کو آرام آتا ہے۔ موسم کے موافق اُن کی پوشاک ہوتی ہے وضعداری و زیبائش کے لئے ایسے کپڑے نہیں بناتے کہ جن سے جاڑے میں اکڑیں۔ اور گرمی میں پسینے بہائیں۔ سونے چاندی کی جڑاو انگوٹھیوں

ہیں روپیہ نہیں خرچ کرتے بلکہ کام کی چیزوں میں۔ گھر میں فرش پہ دھبا نہیں پڑنے دیتے۔ چارپائی۔ پلنگ۔ تخت۔ مضبوط بناتے ہیں۔ غرض زیبایش و آرایش کے لیے کوئی چیز نہیں بناتے۔ بلکہ آرام و آسایش اور کام کے لئے۔ گھر کی ساری رونق عورت کے سگھڑاپے پہ موقوف ہے اور سکھ چین میاں بیوی کے سلوک پہ منحصر ہے۔ مرد کی زندگی کو عورت کے گرد صدقہ ہوتی ہے۔ وہ گھر کا آفتاب ہوتی ہے۔ وہ گھر کی ملکہ ہوتی ہے۔ ہر گھر میں آسایش و آرام عورت کی خصلت و طبیعت و مزاج پر منحصر ہے۔ بغیر عورت کے تنتظم و کفایت شعار ہونے کے مرد کا تنتظم و کفایت شعار ہونا بیکار ہے۔ ضرب المثل ہے کہ جبتک عورت نہ چاہے مرد پھولتا پھلتا نہیں۔

گھر کی کفایت شعاری غریبانہ معمولی ہوتی ہے۔ مگر فیض رساں ہوتی ہے وہ آدمیوں کو گو اُنھوں نے دُنیا نہ دیکھی ہو خوش دل کرتی ہے۔ وہ افراد انسانی پہ عمل کرتی ہے۔ اِس لئے گروہ انسانی کی بہتری اور برتری اُس سے ہوتی ہے۔ در اصل اُس سے یہ اثر پیدا ہوتا ہے کہ آدمیوں کو زیادہ سے زیادہ خوشی ہوتی ہے۔ بغیر اسکے تو قوانین فیاضی۔ حب قومی ملکی فقط تسلی دینے والی باتیں ہوتی ہیں۔ ان سے جو اُمیدیں پیدا ہوتی ہیں اُن میں مایوسی ہوتی ہے۔ اسلیے وہ بعض اوقات بے فائدہ بلکہ مضر ہوتی ہیں۔

کفایت شعار مرد محنت و مزدوری کے لئے گھر سے باہر جاتا ہے اور جب گھر پھر آتا ہے تو اس خیال سے اُس کی خوشی دو چند ہو جاتی ہے کہ میری

سگھڑ بیوی نے گھر میں سارے کام درستی اور دانائی سے کر رکھے ہونگے +
سگھڑ بیوی گھر میں ایک قوت ہوتی ہے اور ہمسایہ کی عورتوں کے لیئے نمونہ جسے وہ دیکھ کر اپنے تئیں بھی اسی سانچے میں ڈھالتی ہیں۔ بچوں میں بھی عادتیں اسی کی سی پیدا ہوتی ہیں۔ نمونہ بہ نسبت الفاظ کے زیادہ فصیح و بلیغ ہوتا ہے اس لیئے کہ وہ تعلیم عملی کرتا ہے اور کام میں دانائی سکھاتا ہے +

عورت کی صفات میں سے سب سے بہتر صفت انتظام خانہ داری کے لیئے اوّل یہ ہے کہ وہ اپنے ہاتھوں اور انگلیوں کو دانائی سے کام میں لانا جانتی ہوں۔ ہر شخص جانتا ہے کہ گھر کی صفائی اور درستی کے کام جو چین اور آرام کے لیئے ضروری ہیں وہ عورت کے ہاتھ ہی سے ہوتے ہیں۔ عورت کی آدھی تعلیم اس کی انگلیوں کی تعلیم ہے۔ اس کی انگلیوں کے سرے میں دانائی اور نیکی ہوتی ہے۔ مگر اس دانائی کے ساتھ کفایت شعاری بھی ضرور ہے +

دوسری صفت گھر کے انتظام کی بابت سلیقہ و ترتیب ہے یعنی سگھڑاپا ہے۔ جس سے اکثر عورتیں ناواقف ہوتی ہیں۔ ترتیب و سلیقہ سے مراد یہ ہے کہ ہر کام اپنے وقت پر کیا جائے۔ ہر چیز کے رکھنے کے لیئے ایک جگہ معیّن ہو اور ہر جگہ کسی چیز کیلیئے مقرر ہو۔ عورتوں کو وقت کی مطلق پروا نہیں ہوتی۔ وقت پر کام کرنے سے کام بہت جلد ختم ہو جاتا ہے۔

گھر میں ساری چیزیں بے طور رکھی ہوتی ہیں۔ چار پائی پلنگوں پہ پیاز لہسن کے ڈھیر لگے ہوتے ہیں۔ گٹھڑیوں میں گودڑ کی طرح گڈ بڈ کپڑے لدے ہوتے ہیں کہ اگر کوئی کپڑا نکالنا ہو تو جب تک سارے کپڑوں کو اُلٹ پلٹ نہ کرو تو وہ ملتا نہیں۔ غرض کسی چیز کا ٹھور ٹھکانا نہیں ہوتا جیسے مرد فضول خرچ ہوتے ہیں ایسی ہی عورتیں مسرف ہوتی ہیں۔ اُن کی انگلیوں میں سے روپیہ پارہ کی طرح نکل جاتا ہے۔ خرچ وجمع کی بھی ترتیبیں وترکیبیں ہوتی ہیں۔ یہ عورتیں نہیں جانتیں کہ اپنے خاوندوں کی کمائی کو کس طرح فائدہ مندی کے ساتھ خرچ کریں +

عورتوں کو گھراپے کی تعلیم مقدم ہے۔ جس سے گھر کا پھوڑپن دُور ہو۔ تیسری صفت خانہ داری کے انتظام کے واسطے۔ محنت کی ضرورت ہے محنت کام کی جان ہے۔ مگر محنت کے ساتھ تربیت وسلیقہ کی حاجت ہے بغیر اسکے وہی مثل ہے کہ سارے دن پیسا چپنی بھر اُٹھایا۔ محنت کا پیداوار بے تربیت کے بہت کم ہوتا ہے۔ جو تربیت سے عورت محنت کرتی ہے اپنے کاموں کو نہایت خوش اسلوبی سے وہ سرانجام دیتی ہے نہ اُس کے کام میں غل مچتا ہے نہ گرد کے بادل اُٹھتے ہیں۔ خاموشی کے ساتھ سارے کام عمدہ طور پر پورے ہو جاتے ہیں +

چوتھی صفت گھر کے انتظام کے لئے ہوشیاری ہے۔ ہوشیاری ایک عملی دانائی ہے۔ اِس سے یہ فیصلہ ہوتا ہے کہ ایک کام کو ٹھیک طور

سے کیونکر سر انجام دیا جائے وہ وسائل و انتظام۔ وقت۔ کام کرنے کی ترتیب کو تبلاتی ہے۔ تجربہ سے ہوشیاری پیدا ہوتی ہے اور علم سے اس میں تیزی آتی ہے +

پانچویں صفت انتظام خانہ داری کے واسطے وقت کی پابندی ہے۔ امور خانہ داری میں وقت کی پابندی سے بہت سی خلشیں و رنجشیں دور ہو جاتی ہیں۔ کھانا وقت پر تیار نہو تو پھر دیکھو چھوٹے بڑے کیا غل مچاتے ہیں۔ نماز وقت پر نہ پڑھو تو کتنی نمازیں قضا ہوتی ہیں۔ دن کو نہ نہاؤ تو رات کے نہانے سے دیکھو کیا نقصان ہوتا ہے۔ کسی کا روپیہ وقت پر نہ ادا کرو آج کل کرو تو دیکھو کیسی بے اعتباری ہوتی ہے۔ غرض جو عورت وقت کی پابندی نہ کرے وہ مرد کی طرح قابل نفرت و حقارت ہوتی ہے۔ کام کرنے والے کے واسطے تو وقت زر ہے اور کام کرنے والی عورت کیواسطے وہ زر سے بھی زیادہ ہے اسی کی پابندی سے گھر میں امن۔ سکھ چین حاصل ہوتی ہے +

چھٹی صفت خانہ داری کے انتظام کے واسطے استقلال ہے۔ پہلے کوئی اچھی تدبیر تجویز کرو۔ پھر اسکے لئے پیروی کرو۔ اور جب تک کوئی وجہ قوی نہ ہو اس کا پیچھا چھوڑو نہیں دل توجہ و راستی کے ساتھ اسکے درپے رہو۔ ضرور اچھے موسم میں اسکا پھل تم کو ملجائیگا۔ اگر عملی دانائی و تدبیر پر مبنی ہوگی تو ساری چیزیں اس کی طرف کشش کرکے آجائیں گی اور

خانگی انتظام کے سارے حصوں میں ؛ ترجیح مناسبت پیدا ہو جائے گی۔
زندگی کے مسرت ناک بنانے کے فن میں یہ بھی داخل ہے کہ آدمی
اپنے مزاج کو قابو اور اختیار میں رکھے۔ نہایت نیک نتیجے پیدا ہوتے ہیں۔ مہربانی
تلطف و مدارا۔ خوش مزاجی و تحمل سے جب چاہیں ہم خوش ہو سکتے ہیں اور اوروں کو
خوش کر سکتے ہیں اپنے بن اد مادروں میں خیالا مسرت آمیز پیدا کر سکتے ہیں۔ ہمکو اپنی عادت
میں اعتدال رکھنا چاہیئے۔ زبان کو فحش سے بچانا چاہیئے۔ کبھی گالی۔ کوسنا
منہ سے نہ نکالنا چاہیے۔ یہ گالی کوسنا دینا تو بے معنی و نادانی بے فائدہ وحشیانہ
باتیں جاہل گنواروں اور وحشیوں کی ہیں۔ گالی اور کوسنے سے بدتر قسم
کھانا ہے۔ اس سے زیادہ کوئی جہل و نادانی کی بات نہیں۔ وہ تو گناہ گاری
سے بھری ہوئی دل کی لرزانے والی ناخدا پرستی کی بات ہوتی ہے۔ افسوس
ہے کہ اکثر جاہلوں کی عادت میں قسم کھانا داخل ہو گیا ہے اور ناحق
بے گناہ بے لذت کرتے ہیں۔ بعض آدمیوں کا تکیہ کلام قسم ہوتا ہے بعض
آدمی فقط تحسین کلام کے لیے قسم کھانے میں واللہ باللہ کے بغیر
ان کو اپنی بات میں مزہ نہیں آتا ؛
خوش اطواری اور خوش اخلاقی سے تو خوشیاں حاصل ہوتی ہیں۔
مگر ان کے سوائے مختلف طرحکی فرحت ناک چیزیں ہیں۔ کہ جن سے
خوشیاں بغیر کسی گناہ کے انسان حاصل کر سکتا ہے۔ کوئی شخص کام
کرنے کھانے سونے میں ہمیشہ نہیں لگا رہتا ہے ان کاموں سے ضرور

اس کو فرصت و فراغت ملتی ہے۔ جس میں وہ عقلی خوشیاں اور جسمانی ورزشیں اپنی فرحت طبع کے لیے کرسکتا ہے۔ مفرح اشیاء کے معنی بڑے وسیع ہیں۔ جس کو بہت آدمی نہیں سمجھتے۔ تفریح طبع بھی تعلیم کا ایک جزو اعظم ہے۔ یہ غلطی ہے جو لوگ یہ خیال کرتے ہیں کہ گھر سے باہر جو لڑکے اوٗر آدمی کھیل رہے ہیں وہ اپنا وقت ضائع کرتے ہیں۔ کھیل کوٗد سیر تماشے لہو و لعب۔ بازی میں سے ہر ایک وقت کا ضائع کرنے والا ہوتا ہے مگر وہ زندگی کا منتظم بھی ہوتا ہے۔ اگر ہم خوب تندرست رہنا چاہیں تو ہمکو آرام و ورزش دونو کرنی چاہئیں۔ اگر ہم آرام نہ کرینگے۔ اوٗر ورزش نہ کرینگے۔ تو بہت جلد اُس کے نتیجے علامت جسمانی میں ظاہر ہونگے۔ جو طالب علم یہ کہتے ہیں کہ ہمکو جسمانی ورزشوں کے لئے وقت نہیں ملتا۔ انکو جلد یا دیر کر بیمار رہنے کے لئے وقت ملنے لگے گا +

دُنیا میں ایسے زاہد خشک مزاج عبوس تفریح کی باتوں سے بالطبع متنفر ہوتے ہیں کہ اگر اُن کا بس چلے تو آسمان پر کالے کپڑے لپیٹ دیں۔ ستاروں کی حسانت دل افروز جان افزا کو کفن پہنا دیں۔ ثوابت منورہ کو فضائے آسمانی سے اکھیڑ کر پھینک دیں۔ آفتاب کو بادلوں میں چھپادیں ماہ سیگوں کو اپنی جگہ پر نہ رہنے دیں۔ کھیتوں اوٗر باغوں کو اور اُن کے گلوں اوٗر غنچوں کو خاک میں ملادیں۔ غرض ساری دنیا پر پژمردگی اوٗر افسردگی کی تاریکی کو چھادیں۔ مگر اُن کے یہ کام نہ عقل کے موافق نہ

اخلاق کے مطابق ہیں۔ اُور مذہب کو بھی اُن میں کم دخل ہے +

جہاں آفرین عالم آرا نے بہت کچھ سامان خوشی کے ہمارے لیئے پیدا کیئے ہیں اُور ہم کو قابلیت دی ہے کہ اُن سے مسرت و انبساط حاصل کریں۔ ہمارے لیئے دُنیا کو کیسا آراستہ بنایا ہے۔ ساری خوش نما اور خوبصورت چیزیں ہمارے گرد پیدا کی ہیں۔ ہمارے مزاج میں محبت۔ ہمدردی۔ غیروں کی معاونت کرنا یہ سب باتیں پیدا کی ہیں کہ ہم اُن سے خوش و خرم و عزیز ہوں اُور اپنے خالق کے کاموں کو کامل اور خلق خدا کو جس کے درمیان ہم رہتے ہیں شاد و آباد کریں +

خوش دِل آدمی سے افعال بھی خوشی و مسرت کے صادر ہوتے ہیں۔ تاریک خیال منحوسوں کے اعمال بھی ناخوشی زود رنجی کے غالبًا سرزد ہوتے ہیں۔ درشت مزاجی و عصیاں کاری انہیں آدمیوں میں ہوتی ہے جو خوش مزاج نہیں ہوتے اور نہ وہ قُدرت کی مسرت ناک چیزوں سے احتظاظ و التذاذ حاصل کرتے ہیں۔ نہ روشن ضمیر و خندہ رو آدمیوں کی صحبت سے فیض یاب ہوتے ہین۔ انسانوں کو بالطبع فراغت و فرحت کی خواہش ہوتی ہے اُور طبعی خواہشوں کی طرح وہ بھی انسان کے اندر دانائی کے مقاصد کے لیئے پیدا کیئے گئے ہیں۔ وہ بھی خواہشوں کی طرح دب نہیں سکتے۔ اسکا ظہور کسی نہ کسی طرح سے ضرور ہوتا ہے۔ ایسی ایک تفریح طبع کے لیئے جس میں کوئی گناہ نہ ہو مستحسن سعی کی جائے تو

ضرر ناک برائیوں سے روکنے کے لیئے ہیں پند و وعظ سے زیادہ اثر رکھے گی۔ اگر تفریح طبع کے لیئے نیک سامان کے موقع کو ہاتھ سے دیدیں گے تو برے سامان خود پیدا کرینگے۔ ایک عاقل کا قول ہے کہ بُرائی پر بڑا اثردار حملہ اِس طرح ہوتا ہے کہ اُس کی جگہ کوئی بہتر چیز رکھ دے مثلاً اگر کسی شخص کو شراب پینے سے شوق ہو تو اُس کے چھڑانے کی تدبیر یہ سب سے اچھی ہے کہ کوئی اور شوق مثلاً ناچ گانے کا پیدا کر دیں +

علم موسیقی اور سماع بھی انسانیت پیدا کرتا ہے۔ مہذب ملکوں میں اخلاق عامہ پر اس فن سے بھی بہت کچھ اثر ہوا ہے۔ کہتے ہیں کچھ نہ کچھ خوشی اس سے بھی حاصل ہوتی ہے۔ وہ گھر کو نہایت دلکش بناتا ہے۔ وہ معاشرت میں بڑا لطف پیدا کرتا ہے۔ صحبت جلسوں کو دل آویز دل چسپ بنا دیتا ہے۔ بعض واضعانِ دین نے اِس فن کو شراب کی مستانہ نوشی کے انسداد کا ذریعہ بنایا ہے۔ یہ خدائے تعالیٰ کا بڑا فضل و کرم ہمپر ہے کہ اس نے ہمارے گردگرہ ہوا ایسا بنایا ہے کہ جس سے خوش آوازیں ہم پیدا کرسکتے ہیں۔ اگر ہم اپنی زبان کی تعلیم و تربیت ایسی نہ کریں کہ یہ نعمت ہمکو حاصل ہو تو بڑی حرماں نصیبی ہے۔ مہذب ملکوں میں گھر گھر اِس فن کا چرچا ہے۔ بچے مدرسوں میں سیکھتے ہیں۔ گھروں میں مشق کرتے ہیں۔ ان کی شیریں آواز طرح طرح سے دل کو تفریح دیتی ہے۔ محنت کے وقت اس سے راحت ہوتی ہے +

غریب سے غریب گھروں میں بھی نفاست ہو سکتی ہے۔ غریبوں کی بڑی نفاست صفائی ہے۔ مگر اس کے سوائے وہ اَور بھی چیزیں۔ جن سے خوشی حاصل ہو اپنے گرد پیدا کرسکتے ہیں اَور عطیات ایزدی اور محنت انسانی سے بہرہ یاب ہوسکتے ہیں۔ خداتعالیٰ کا یہ بھی ایک عطیہ عظیم ہے کہ انسان میں مذاق محسن ہو۔ یہ مذاق ہی تہذیب کی دایہ ہے۔ حسانت و نفاست کچھ امراء کے ساتھ مخصوص نہیں ہے وہ عام ہے سب جگہ موجود ہے۔ قدرتی چیزوں میں صنعت کی چیزوں میں۔ علوم و فنون علم و ادب میں۔ معاشرت و صحبت میں۔ گھر میں۔ ان چیزوں میں سے ایک پھول بھی ہے جو نہایت ارزاں و مفت مل سکتا ہے۔ قدرتی خوشبوؤں میں گلاب کی بو سب سے بہتر ہے وہ کوڑیوں کے مول مل سکتی ہے + پھولوں میں حسن کے سوائے اَور گن بھی ہیں۔ جن کو دانشمند نظر تعمق سے دیکھتے ہیں۔ دنیا میں کوئی زمانہ ایسا نہیں ہوا کہ انسان ہو۔ اَور پھول نہ ہوں۔ خدا تعالیٰ نے دنیا کو پھولوں سے انسان کے لیئے بہشت بنادیا ہے۔ بہت درخت اَور پھل پھول غذا کے فائدے کے لیئے اس نے پیدا کیئے ہیں۔ مگر بہت سے پھول فقط انسان کی تفریح طبع کے لیئے پیدا کیئے ہیں۔ خدا تعالیٰ نے انسان کی تفریح کے واسطے آسمان کو ستاروں سے زیبایش دی اَور زمین کی گلوں سے آرایش کی۔ پھول پاکیزگی اَور نزاکت کا نمونہ ہیں۔ وہ سب بوڑھوں۔ بچّوں۔ جوانوں کو مسرت

و انبساط کی صلاء عام دیتے ہیں ہوا کو معطر کرتے ہیں۔ مکانوں کو فردوس بنا دیتے ہیں۔ آنکھوں کو طراوت اور دماغ کو فرحت دیتے ہیں۔ پھولوں کی قدر لوگ اِس سبب سے نہیں کرتے کہ وہ سستے یا مُفت ملتے ہیں۔ قاعدہ ہے کہ جتنی چیزیں عام فائدہ کی ہوتی ہیں وہ مُفت ملتی ہیں۔ آفتاب کی روشنی اور ہوا کی قیمت کون دیتا ہے۔ اگر ایسی چیزوں کی قیمت دینی پڑتی تو ہمارے عیش میں بڑا فرق آجاتا۔

بہت سی چیزیں نیچر (فطرت) میں ایسی ہیں کہ ہم ان سے آدھا حظ بھی نہیں اُٹھاتے۔ اِس لیئے کہ ہم نے وہ راہیں بند کر رکھی ہیں جنسے وہ ہمارے حواس اور دل میں داخل ہوتی ہیں۔ ہماری عادت ہے کہ ہم واقعات کو دیکھتے ہیں اُن کی اصل حقیقت پر غور نہیں کرتے۔ اگر ہم اپنے دل کو مسرت و انبساط کے لیئے کشادہ کردیں تو اپنے چاروں طرف تسکین دینے والی خوشیوں کا بازار لگا دیکھیں۔ ہم کو یہ معلوم ہونے لگے کہ ہم خوشیوں کے جلیس ہیں کہ جو ہر شعاع آفتاب کے ساتھ ہماری ملاقات کو آتی ہیں۔ اور ان پریوں کے انیس ہیں جو ہر پھول کی خدمت میں حاضر رہیں۔ ہم کو اُس پیارے علم کی ضرورت ہے جو ہم کو اس قابل بنا دے کہ زندگی سے متمتع کیونکر ہوتے ہیں اور اُس فن کی تعلیم کی حاجت ہے جو ہمکو یہ بتلادے کہ وسائل عامہ جو چاروں طرف ہمارے گرد پھیلے ہوئے ہیں اُن سے حظ و مسرت زندگی کیونکر حاصل کریں۔

مہذب ملکوں میں علم و ہنر نے سینکڑوں چیزوں کو ایسا ارزاں کردیا ہے کہ نہایت غریب آدمی بھی اپنے چھوٹے سے مکان کو صاف و ستھرا دیکھ کے اُسے آراستہ کرسکتا ہے۔ مثلاً تصویریں ہیں اُن کو فوٹوگرافی اور چھاپے وغیرہ نے کوڑیوں کے مول کردیا ہے کہ غریب سا غریب آدمی بھی اُن کو مول لیکر مکان میں لگا سکتا ہے۔ تصویر بھی ایک عجیب کرشمہ و سحر ہے وہ دل میں نیک خیالات پیدا کرتی ہیں۔ بہادرانہ کاموں کے نقش کو دل پر جما دیتی ہے۔ کھیتوں اور بازاروں میں سے قدرت کے ٹکڑے کتر کر گھر میں لاکر دکھا دیتی ہے۔ غرض وہ بڑی تعلیم اور ذریعہ تعلیم ہے۔ اور اپنی جو آپ تعلیم کرتے ہیں اُن کی بڑی مدد کرتی ہے۔ گھروں کو دل کشا و دلکش بنا دیتی ہے۔ ایک عالم کا تماشا گھر میں دکھا دیتی ہے۔ کسی بزرگ ولی مقدس کی تصویر دیوار پر گھر میں لٹکتی ہے تو اس کی سوانح عمری یاد دلاتی ہے اور اچھی تقلید کی طرف کشش کرتی ہے۔ گو اس کی برابری نہ ہوسکے مگر اس کے قریب جانے کی کوشش ہوتی ہے۔ تعظیم و محبت اُس کی پیدا ہوتی ہے۔ اس کے سامنے بُرے کام کرنے سے شرم آتی ہے وہ ایک مصاحب اور مصاحبوں سے اچھا معلوم ہوتا ہے۔ کچھ ضرور نہیں کہ گراں بہا تصویروں ہی سے گھر آراستہ کیا جائے۔ اِن سے بہتر کم قیمت تصویریں بھی ہوتی ہیں تصویروں میں بڑی بات یہ ہے کہ آنکھ ایسی مبصر ہو کہ اُن کی خوبیوں کو دیکھ لیتی ہو پھر تو پیسوں کی تصویروں کا اس غریب مبصر پر اثر ہوتا ہے جو ہزاروں

روپیوں کی تصویروں کا لکھ پتی پر نہیں ہوتا۔ گو اِس کو وہ مسرت نہ حاصل ہو کر جو اِن بیش بہا تصویروں کے مالک بننے سے ہوتی ہے جو کہیں اور نہیں ہوتیں۔ گھروں میں مسلمان تصویر کا آویزاں کرنا پسند نہیں کرتے دیواروں پر گلکاری کراتے ہیں اور آئینہ نہایت خوشخط قطعات چوکھٹوں میں تکلف کے ساتھ لٹکاتے ہیں۔ اُنھوں نے اپنی ساری مصوری کی لیاقت و قابلیت خوشخطی کی تکمیل میں خرچ کی ہے۔ جانداروں کی تصویر سے پرہیز کیا ہے۔ مگر مہذب ملکوں میں اُن مکانوں کو آراستہ ہی نہیں جانتے جن کی دیواروں پر خوش اسلوبی سے تصویریں آویزاں نہ ہوں خواہ اُن میں اور اسباب کیسا ہی نفیس و لطیف بھرا ہوا ہو +

## اِس باب کا خلاصہ

زندگی بسر کرنیکا فن بہت سی صورتوں میں اپنی جلوے نمائی کرتا ہے۔ اِس کا موضوع اعظم یہ ہے کہ ہر چیز کو عمدہ و بہتر بنا دے۔ کوئی چیز ایسی نہیں کہ جس کے اندر وہ احتیاط کرنا نہ سکھاتا ہو اور محتاط نہ بناتا ہو۔ چھوٹی چھوٹی چیزوں کو بڑا بنا دیتا ہے۔ گھر کو روشن اور خوبصورت بنا دیتا ہے اور قدرتی چیزوں میں ایک نئی دل ربائی پیدا کر دیتا ہے وہ اپنے ذریعہ سے امیروں کے باغوں اور محلوں و بارگوں سے غریبوں کو محظوظ کرتا ہے۔ گھاس سے۔ گھٹا کے اُٹھنے و بیٹھنے سے۔ پھولوں کے پھلنے سے

خرم وشاد کرتا ہے۔ سر زمین کو عزیز بناکر اور ساری مصنوعی چیزوں کو ایسا بناتا ہے۔ جن سے دلوں کو خوشی و مسرت دلاتا ہے۔ ہر طرح معاشرت کو مسرتناک بناتا ہے۔ خوش مزاج۔ بے غرض نیک خواہ خلایق۔ بے ریا محب۔ بناتا ہے۔ اسکی مدد سے آدمی اوروں کو خوش کرتا ہے اور اپنے تئیں منعم ومتبرک و مسرور بناتا ہے اپنی قسمت کو برتر اور بہتر کرتا ہے اور سب مخلوقات سے بالاتر لے جاکے غیر متناہی عالم کی قربت میں وہ پہنچاتا ہے۔ جہاں اس فن کو کمال ہے وہیں وقت کو ابد سے اتفاق ہے فقط

تمت

## فہرست مضامین

